برابر مصری ملا کر کے سنبھال رکھیں۔ خوراک ۶ ماشہ صبح بدرقہ آب تازہ دیں۔

## (۱۳) دافع سرعت انزال ناشتہ:

گو یہ نسخہ ایک معمولی سا نسخہ معلوم ہوتا ہے۔ مگر فوائد کے لحاظ سے اچھے اچھے نسخوں سے مقابلہ کرتا ہے۔ کم استطاعت طبقہ کے لوگوں کے لیے لاجواب تحفہ ہے۔ مقوی باہ و ممسک طبعی ہونے کے علاوہ جریان۔ احتلام۔ سرعت انزال اور رقت کو بھی مفید ہے۔ منی کو گاڑھا کرنے میں اپنی نظیر ہی نہیں رکھتا۔

**ھوالشافی:** موصلی سفید حسب ضرورت لے کر سفوف بنا لیں۔ اور رات کے وقت ایک تولہ لے کر پاؤ بھر گائے کا دودھ میں ڈال کر پکائیں۔ یہاں تک کہ گاڑھا ہو جائے۔ اب اس کو مٹی کے کورے پیالہ میں یا مٹی کی طشت میں ڈال کر رکھ دیں۔ صبح تک کھیر کی طرح جم جائے گا۔ قدرے میٹھا ملا کر چمچہ سے کھلائیں اور اس کے فوائد ملاحظہ فرمائیں۔ ہمارا کئی ایک مرتبہ کا تجربہ شدہ ہے۔ مگر گرم اور ترش چیزوں سے پرہیز کرائیں۔ نیز دوران استعمال میں جماع سے بہت پرہیز کرائیں۔ مجرب ہے۔



## (۱۴) مقوی باہ مسیحائی گولیاں:

(یہ گولیاں جریان و سرعت انزال کے لیے بھی بہت مفید ہیں)

یہ نسخہ میرے محترم دوست حکیم مولوی محمد یعقوب صاحب سکندری کو

ضلع لائل پور کے ایک ایسے طبیب سے حاصل ہوا تھا جو کہ محض اس کی بدولت علاقہ بھر میں مشہور تھا اور بفضلہٖ اس کی طفیل سے اپنے بال بچوں کا پیٹ پال رہا تھا۔ جناب موری صاحب نے نہ صرف مجھے نسخہ ہی عنایت فرمایا بلکہ گولیاں بھی خود تیار کر کے دے گئے چنانچہ میں نے متعدد مریضوں پر تجربہ کیا جس سے بفضلہٖ ان سب کو فائدہ ہوا بلکہ دمہ کے ایک ایسے مریض کو بھی بغرض تجربہ چار پانچ دفعہ دی گئی جو شدت مرض کی وجہ سے صاحب فراش ہو رہا تھا۔ میرے تعجب کی انتہا نہ رہی جب میں نے اسی مریض کو بالکل ہٹا کٹا اور تندرست دیکھا۔

**ھوالشافی:** سم الفار سفید دودھیا ۳ ماشہ، افیون خالص مصفا ۳ ماشہ۔

**ترکیب تیاری:** پہلے سم الفار کو باریک پیس لیں اور پھر افیون کو پاؤڈر کی شکل میں بنا کر دونوں کو خوب ملا کر شیشی میں بند کر کے کسی کوڑے کرکٹ کے ڈھیر میں دفن کر دیں اور چالیس دن گزر جانے کے بعد نکالیں سم الفار یا افیون کا ایک مرکب بنا ہوا ملے گا۔ اس کو نکال کر باجرہ کے دانہ سے ذرا بڑی گولیاں بنا لیں اور محفوظ رکھیں۔

**ترکیب استعمال:** بوقت ضرورت ایک گولی بوقت شام بالائی کے اندر لپیٹ کر کھلائیں۔

**فوائد:** ان شاء اللہ چودہ خوراک میں شرطیہ فائدہ ہوگا۔

## (۱۵) مقوی باہ و ممسک گولیاں:

**ھوالشافی:** کباب چینی، دار چینی، عقرقرحا۔ ریگ ماہی نر، خولنجاں، زعفران

جوز بوا - ہر ایک سات سات ماشہ - افیون خالص ۵ ماشہ - مشک خالص ۳ ماشہ -

**ترکیب تیاری:** عرق گلاب میں کھرل کر کے گولیاں بقدر نخود بنائیں اور اوپر چاندی یا سونے کے ورق چسپاں کر دیں -

**ترکیب استعمال:** دو گولیاں سوتے وقت دودھ سے کھلائیں اور دو گولیاں ادرک کے پانی میں کھرل کر کے عضو مخصوص پر لیپ کر کے اوپر برگ پان باندھ دیں -

**فوائد:** مقوی باہ و ممسک فوائد کی سرمایہ دار ہیں جو کہ جناب مسیح الملک حکیم اجمل خاں مرحوم کے مطب میں بکثرت استعمال ہوتی ہیں -

## ۱۶ بیحد مقوی باہ گولیاں:

جس کو ایک سنیاسی سادھو دس روپے فی گولی کے حساب سے فروخت کرتے تھے - محترم دوست دیوان بودھا رام نے بیان فرمایا کہ ایک سنیاسی ہمارے ہاں اکثر تشریف لاتے رہتے ہیں - آپ کے پاس ایک مقوی باہ گولیاں موجود رہتی ہیں جن کو وہ بڑے بڑے والیان ملک کو فروخت کیا کرتے ہیں نسخہ بصد دقت حاصل کر کے روانہ کیا جاتا ہے -

**ہوالشافی:** زعفران خالص، کستوری خالص - افیون، برنے کے بیج ہر ایک ایک تولہ لے کر آدھ سیر شیر برگد میں کھرل کریں اور گولیاں بقدر مرچ سیاہ بنائیں -

**ترکیب استعمال:** ایک گولی دو گھنٹہ پیشتر کھلانے سے بے حد انتشار و امساک پیدا ہوتا ہے۔

## (۱۷) ممسک بے نظیر:

تخم جوز ماثل ۳ ماشہ۔ بذرالبنج ۶ ماشہ۔ تخم خشخاش سفید ۶ ماشہ۔ افیون ۲ تولہ۔ تخم کاہو مقشر ۶ ماشہ۔ شقاقل ۳ ماشہ۔ زعفران ۶ ماشہ۔ سعد کوفی ۶ ماشہ مغز بادام شیریں۔ ۶ ماشہ مقشر۔ مغز کدو ۶ ماشہ۔ مغز نارجیل ۶ ماشہ۔ صمغ عربی ۶ ماشہ۔ کتیرا ۶ ماشہ۔ بہمن سرخ ۳ ماشہ۔ بہمن سفید ۳ ماشہ۔ مغز چلغوزہ ۶ ماشہ۔ خصیۃ الثعلب ۳ ماشہ۔ جوز بوا ایک ماشہ۔ بسباسہ دو ماشہ۔ لونگ ایک ماشہ۔ عود غرقی ½ ۳ ماشہ۔ مصطگی رومی ۳ ماشہ۔ صندل سفید ۳ ماشہ۔ طباشیر سفید ۶ ماشہ۔ مغز گردگان ۶ ماشہ۔ کہربا شمعی۔ ۲ ماشہ بسد احمر چار ماشہ۔ مغز پنبہ دانہ ۶ ماشہ۔ مغز تربوز ۶ ماشہ۔ برگ گاؤزبان ۶ ماشہ۔ مشک خالص ایک ماشہ۔ تخم املی ۶ ماشہ۔ باریک کپڑے میں سے چھان کر گولیاں بقدر جنگلی بیر بنائیں۔ اور دودھ کے ہمراہ استعمال کریں۔

## (۱۸) قوت باہ کا نادر نسخہ:

**ہوالشافی:** اجوائن خراسانی۔ سیماب مصفٰی ایک تولہ باہم اس قدر سحق کریں کہ سیاہ کجلی ہو کر پارہ غائب ہو جائے۔ پھر اس میں ثعلب مصری۔ شقاقل

بھری، اندر جو شیرہیں۔ زرد چرب خام ہر ایک دو تولہ۔ جوشہ بیا ۲ ماشہ جو کوب کر کے ملا دیں باریک نہ کریں۔ پھر کندش ۲ تولہ، زعفران ۶ ماشہ، مشک ۲ رتی۔ عنبر اشہب ۲ رتی، کرم مخمل ۲ ماشہ، اگر پسند ہوں تو ڈالیں ورنہ نہیں بغیر کوٹے چھانے ڈال کر تمام اشیاء کو ایک پوٹلی میں باندھیں، پوٹلی خوب کسی ہوئی۔ ہوا اور کپڑا مضبوط موٹا اور سفید ہو ورنہ عمل خراب ہو جائے گا۔ پھر کھولتے دودھ میں ایک منٹ لٹکا دیں۔ پوٹلی کو سنبھال رکھیں۔ یہی پوٹلی ایک ہفتہ کام دے گی۔

پہلے دن ایک منٹ، دوسرے دن دو منٹ۔ تیسرے دن تین منٹ، اسی طرح آٹھویں دن آٹھ منٹ رکھ کر اس کو دودھ استعمال کریں۔

ایک ہفتہ برابر استعمال فرما کر دیکھیں کہ کیا قوت پیدا کرتا ہے۔ قدرتی اور دائمی امساک پیدا کرتا ہے۔ لذت پیدا کرتا ہے۔ قوت باہیہ کو اس قدر پیدا کرتا ہے کہ برداشت محال ہے اعضائے رئیسہ کے لیے چوٹی کا نسخہ ہے۔

**نوٹ:** پارہ کو صاف کیے بغیر ہرگز ہرگز استعمال نہ کریں۔ ورنہ بجائے فائدہ کے نقصان کا اندیشہ ہے پارہ کو صاف کرنے کی ترکیب کنز المجربات جلد اول میں درج ہے۔



## (۱۹) معجون نقرہ:

یہ معجون دہلی کے ہمدرد دواخانہ میں سے بڑی کثرت سے نکلتی ہے جو کہ

اپنے خواص اور اثرات کی وجہ سے دل و دماغ کو قوت دینے میں لاثانی شے مانی گئی ہے قوت باہ کو بڑھا کر جسم میں خوش گوار حرارت پیدا کرتی ہے اور خفقان کو زائل کرتی ہے۔ حرارت غریزی کو برانگیختہ کرتی اور قوت کو قائم رکھتی ہے۔

**ھوالشافی:** چاندی کے ورق ۵ تولہ۔ عنبر خالص ایک تولہ کستوری خالص ایک تولہ، مصری ۸۰ تولہ، شہد خالص ۲۰ تولہ

**ترکیب تیاری:** پہلے ہر سہ ادویات کو کھرل کر کے مصری اور شہد کا قوام کر کے ادویات کو ملا دیں بس دوا تیار ہے۔

**ترکیب استعمال:** ۳ ماشہ سے ۵ ماشہ تک عرق گاؤزبان آدھپاؤ کے ہمراہ استعمال کریں۔

**فوائد:** مقوی باہ، مقوی قلب و بے حد لذیذ و خوشبودار چیز ہے۔

## ۲۰ حب عنبر مشکی:

جو کہ قوت باہ کے لیے لاثانی اور تیر بہدف ہیں۔

ان گولیوں کے باقاعدہ استعمال سے مجلوق کے تمام عوارضات، مثلاً ضعف باہ و معدہ اور دماغ و گردہ وغیرہ دور ہو کر جسم میں از حد طاقتور ہو جاتا ہے۔ جن اشخاص کو جماع کے بعد کمزوری اور تکان معلوم ہوتی ہے۔ ان کے لیے تیر بہدف ہیں۔ علاوہ ازیں اگر بوقت جماع عضو مخصوص میں پوری تندی (انتشار) نہ پیدا ہو۔ ان سب کے لیے یہ گولیاں از حد مفید ثابت ہوتی ہیں۔

**ھوالشافی:** مومیائی اصل۔ مصطگی رومی۔ مروارید ناسفتہ۔ طباشیر۔

رنگ جلو تری - جائفل - بہمن سفید و سرخ - دار چینی - شقاقل مصری - سونٹھ - درونج عقربی - عود ہندی - عود صلیب - ثعلب مصری - جدوار خطائی - ہر ایک ۶ رتی عنبر - کستوری خالص - ہر ایک ایک ماشہ - ورق طلا ۱۰ عدد - روغن پستہ بقدر حاجت۔

**ترکیب تیاری:** مروارید، عنبر کستوری کو عرق بید مشک میں خوب اچھی طرح کھرل کر کے نہایت باریک حروف بنالیں اور قدرے روغن پستہ کو گرم کر کے اس میں مومیائی کو حل کر لیں۔ پھر باقی سب ادویہ کو الگ الگ کوٹ چھان کر سب یکجان کر کے باقی روغن پستہ ڈال کر کھرل کر کے مونگ سے ذرا بڑی گولیاں تیار فرمائیں اور اوپر سونے کے ورق چپکا کر کے احتیاط سے شیشی میں رکھیں۔

**ترکیب استعمال:**
۲ گولی سے ۳ گولی تک سوتے وقت گرم دودھ کے ساتھ کھلائیں۔ پندرہ روز میں ہی خورش کر دیں گی۔ اگر ان گولیوں میں سے ایک گولی لے کر ۲ ماشہ شہد اور دو رتی کافور میں حل کر کے قبل از مجامعت لی جائے تو طرفین کو اس قدر لذت حاصل ہوتی ہے کہ جس کا بیان کرنا قانوناً و شرعاً ممنوع ہے نیز بعد از جماع دو یا تین گولیاں کھا لینے سے گئی ہوئی طاقت فوراً عود کر آتی ہے اور ذرا بھر کمزوری نہیں ہوتی۔

## (۲۱) ضعفِ باہ کی اکسیری گولیاں:

اپنے افعال میں بہت ہی کم خطا کرنے والی۔ مردہ دلوں کو وجیہ اور بارعب بنانے والی گولیاں ہیں۔ موسم سرما کا بے نظیر تحفہ۔

مشک ۱ ماشہ۔ زعفران ۳ ماشہ۔ طباشیر۔ زربسی۔ کشتہ سفید۔ کچلہ مدبر۔ کشتہ فولاد۔ ورق نقرہ یا کشتہ نقرہ۔ سلاجیت مصفیٰ۔

جملہ ادویہ کو عرق پان ۱۰۰ عدد میں خوب کھرل کر کے پیالہ چینی کے اندر لیپ کر دیں۔ سم الفار ۵ ماشہ عرق دھتورہ میں کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر خشک کریں۔ اس ٹکیہ کو توا آہنی پر رکھ کر آگ پر ڈال دیں۔ ٹکیہ کے اوپر پیالہ لیپ شدہ معکوس رکھ دیں۔ اور نیچے نرم نرم آگ جلائیں۔ ایک گھنٹہ کے بعد اتار کر دوا اتار لیں۔ اور گولی بقدر دانہ ماش تیار کر لیں۔ بوقت صبح ایک گولی ۵ تولہ مکھن کے ہمراہ استعمال کریں۔

## (۲۲) حبوب مقوی باہ:

ھوالشافی: برہمی بوٹی سایہ میں خشک کی ہوئی ساڑھے چار تولہ اصل السوس مقشر (چھلی ہوئی ملٹھی) ایک تولہ۔ دانہ الائچی کلاں چار ماشہ زعفران خالص ۴ ماشہ۔ مشک خالص اڑھائی رتی۔ ورق طلاء دو عدد ورق نقرہ ۴ عدد۔ دانہ الائچی خورد ۴ ماشہ۔

سب کو باریک پیس کر شہد سے نخودی گولیاں تیار کر لیں

**ترکیب استعمال:** ایک گولی صبح اور ایک گولی شام کے وقت گائے کے دودھ سے استعمال کرایا کریں۔

**فوائد:** مقوی باہ۔ مقوی دماغ۔ اور نزلہ کو دور کرتی ہیں۔ بواسیر کے لیے نافع اور مسہی اور ممسک ہیں۔ خاص صفت یہ کہ گرم نہیں کرتی۔ اور ہر موسم میں استعمال کی جاتی ہیں۔

**نوٹ:** ضعف دماغ سے پیدا شدہ ضعف باہ کے لیے نسخہ بلاشبہ مفید و مؤثر ثابت ہو گا۔ بشرطیکہ نسخہ کے اجزاء اصلی اور عمدہ فراہم کیے جاسکیں۔

## (۲۳) حب احمر شنگرفی المعروف بجلی اثر گولیاں

یہ گولیاں واقعی اسم بامسمیٰ ہیں۔ کیونکہ ان کے اندر برقی طاقت پوشیدہ ہے جو شخص اپنے ہاتھوں سے اپنی طاقت برباد کر چکے ہوں۔ دل سے قوت مردمی کا خیال بھی دور ہو چکا ہو جو اشخاص علاج معالجہ کرانے کے بعد مایوس ہو چکے ہوں۔ یہ گولیاں ان کے لیے بفضلہ مسیحائی کا کام دیتی ہیں۔ ان میں گم شدہ طاقت عود کر آتی ہے۔ ان گولیوں سے بھوک خوب پیدا ہوتی ہے۔ ان کے استعمال سے قوت ہاضمہ بدرجہا بڑھ جاتا ہے۔ اس لیے ان حضرات کو غذا مقررہ سے دوگنا سہ گنا۔ بلکہ چہار گنا دودھ گھی بھی کھلایا جائے تو تمام کو ہضم کر کے خون ہی خون بنا دیتی ہے۔ چہرہ کا رنگ سرخ ہو جاتا ہے۔

ہوالشافی: سم الفار سفید ۱ ایک تولہ۔ کشتہ شنگرف قسم اعلیٰ ۲ تولہ۔ دونوں کو ادرک کے پانی میں ایک ہفتہ کھرل کر کے پھر آب لیموں میں ۳ روز کھرل کر کے زعفران درجہ اول ۲ ماشہ۔ کستوری نیپالی خالص ۳ ماشہ۔ کشتہ سونا ۱½ ماشہ کشتہ چاندی۔ افیون ۳ ماشہ شامل کر کے خوب یکجان ہو جانے پر ماش کے دانہ کے برابر گولیاں بنالیں۔

**ترکیب استعمال:** ایک گولی مکھن یا بالائی میں رکھ کر دیں اور اوپر سے گائے کا دودھ حسب حاجت پلانا چاہیے، نیز دوران استعمال میں گھی دودھ کا خوب استعمال رکھیں۔ ان شاء اللہ چند روز میں حیرت انگیز اثر دکھائیں گی۔ ان کا استعمال موسم سرما میں ہی بہتر ہے۔

## چند اکسیر الاثر مقوی باہ کشتہ جات

ذیل میں چند ایسے مقوی باہ کشتہ جات کا ذکر کیا جاتا ہے جو کہ اپنے اندر تقویت باہ کا اثر پنہاں رکھتے ہیں اور وہ اس فعل کے لیے غضب کے موثر اور زود اثر ثابت ہوتے ہیں۔ گو کشتہ جات کی تیاری ہر ایک ایرے کا کام نہیں بلکہ وہ دو پتہ مار فقیری ہے جس سے وہی لوگ فیض یاب ہو سکتے ہیں جو ہمہ تن مصروف ہو کر محنت سے جی چرائیں جس قدر مدت اور محنت کشتہ جات کی تیاری میں صرف ہوتی ہے اسی قدر اس کے فوائد و تاثیرات میں اضافہ ہوتا جاتا ہے۔ وہ لوگ سخت اندھیرے میں ہیں جو یہ سمجھتے ہیں کہ کشتہ وہی بہتر ہے جو ایک گھنٹہ میں ہو جائے

ہاں بعض شاذو نادر ایسی تراکیب بھی ہیں جو سہل العمل ہونے کے ساتھ جید الاثری میں بھی بے مثل ہیں لیکن ان میں ایسی بوٹیوں کی ضرورت لاحق ہوا کرتی ہے جو کہ شاذو نادر جان جوکھوں میں ڈالنے اور کالے کوسوں تلاش کرنے سے ہی بمشکل تمام حاصل ہوا کرتی ہیں۔

سنیاسی لوگ اپنے عیش و آرام، بال بچے، گھر بار چھوڑ کر کوہ بکوہ صحرا بصحرا چلتے پھرتے ہیں اور ایک نسخہ کی تیاری میں سال ہا سال گزارتے ہیں۔ تب جا کر کہیں ایک اکسیری دوا تیار ہوتی ہے۔ اتنی محنتوں اور کاوشوں کا نتیجہ نکلتا ہے کہ وہ ایسے ایسے پیچیدہ مرضوں اور مایوس العلاج مریضوں پر حیرت انگیز طریقہ سے کامیاب ہو جاتے ہیں جہاں بڑے بڑے اطبائے نامدار کی حذاقت لاچار و مجبور ہو جاتی ہے لوگ بجائے اس بات کے محنت سے تیار شدہ نسخہ جات کے قائل ہوتے ہیں۔ اس کو گیروانہ لباس کے ملبوس سادھو سنیاسیوں کی کرامات خیال کرنے لگتے ہیں حالانکہ یہ پھل محنت کا ہے جو محنت کرے وہی کامیاب ہو سکتا ہے خواہ وہ سبز پوش ہو یا سفید پوش۔

ذیل میں ایسے ایسے ذوداثر و جامع النفع نسخہ جات عرض کیے جاتے ہیں جو کہ محنت سے تیار ہوتے ہیں۔ لیکن بعد محنت ان کے نتائج دعواقب بڑے خوشگوار برآمد ہوتے ہیں۔ اگر آپ تعصب و حسد کی عینک اتار کر حق و انصاف کوشی کی عینک سے دیکھیں گے تو آپ کو صاف نظر آ جائے گا کہ اس باب کے اندر جو رانہ ہائے سربستہ کا بے دردی اور دلیری سے اظہار کیا گیا ہے ان کو ظاہر کر دینا ہر کسی کا کام نہیں۔ اللہ کا ہزار ہزار شکر ہے کہ مجھے خدا نے بخل کی

مذموم اور قبیح عادت سے بچا رکھا ہے۔ فللہ الحمد۔ گو میں اپنے حلقہ احباب میں ہدف ملامت بنا ہوا ہوں۔ لیکن پھر بھی ان باتوں کی پرواہ نہ کرتا ہوا جو کچھ میرے پاس ہوتا ہے نذر ناظرین کر دیتا ہوں۔

اب دیکھنا یہ ہے کہ ناظرین کرام میری ان قربانیوں کی کیا قدر کرتے ہیں۔ میں اپنے لیے کوئی رقم طلب نہیں کرتا بلکہ صرف یہ چاہتا ہوں کہ میری ناچیز تصانیف گھر گھر پہنچ جائیں۔ اس لیے اگر آپ میری گزارش کے ماننے میں کوئی نقصان اور تامل نہ ہو تو برائے کرم کتابوں کی توسیع اشاعت میں حصہ لیجئے اور اس کا آسان طریقہ یہ ہے کہ احباب کو دکھا کر خریداری پر مائل کیجئے۔ ان شاء اللہ وہ ذرا سی تحریک سے ان کتابوں کی خریداری پر رضامند ہو جائیں گے۔ کیونکہ ہمیں روزانہ آنے والی ڈاک سے پتہ چل رہا ہے کہ نوے فی صدی وہ حضرات کتابیں طلب فرماتے ہیں جو کہ اپنے کسی دوست کے ہاں سے مطالعہ فرما چکے ہیں یا کسی ایک تصنیف کو دیکھ کر گرویدہ ہو گئے ہیں۔

اب میں آپ کی اس قدر سمع خراشی کرانے کے بعد نفس مطلب پر آتا ہوں۔ اور چند اکسیر الاثر کشتہ جات کی ترکیب عرض کرتا ہوں جو کہ بے حد مؤثر اور اکسیری صفات کے سرمایہ دار ہیں جو اصحاب محنت سے بنائیں گے۔ بفضلہٖ ضرور بالضرور بے انتہا فوائد سے بہرہ ور ہوں گے۔

---

# حضرت مولانا مولوی عبدالواحد صاحب غزنوی کا پوشیدہ راز

## (۲۴) طلاء خاص

### جس کے حصول کے لیے لوگ بے حد کوشاں تھے مگر نہیں ملتا تھا

مولانا موصوف خاص ترکیب سے سونے کا کشتہ بنایا کرتے تھے جو کہ ضعف باہ وغیرہ کے لیے ایک لاثانی اکسیر ثابت ہوا کرتا تھا لوگ دریافت کرتے تھے۔ لیکن آپ نہیں بتاتے تھے۔ یہاں تک کہ اپنے عزیزوں کو بھی نہیں بتاتے تھے۔ البتہ خود بنا کر دے دیا کرتے تھے۔ نہیں معلوم کہ آپ کو یہ نسخہ آپ کے خسر حکیم نورالدین صاحب سے حاصل ہوا تھا یا کہاں سے۔ لیکن تھا غضب کا مؤثر۔ بڑی مدت کے بعد بلکہ آپ کے فوت ہو جانے کے بعد پتہ چلا۔ اس راز سے آپ نے جناب مولانا سید محمد شریف امیر جماعت اہل حدیث گھڑیالہ کو آگاہ کیا ہوا ہے۔ مجھے یہ نسخہ دو ذریعوں سے حاصل ہو گیا۔ ایک تو میرے محترم دوست حافظ محمد حسن صاحب ناظم انجمن اہل حدیث لاہور، جو کہ جناب سید صاحب کے خاص احباب میں سے ہیں اور دوسرے حکیم مولوی عبدالرحیم صاحب ساکن فیروز وٹواں۔ میں ہر دو اصحاب کا شکر گزار ہوں کہ جن سے میری دیرینہ آرزو پوری ہوئی۔ خدا تعالیٰ انہیں جزائے خیر دے آمین۔

**ہوالشافی**: برادہ سونا ایک تولہ کو کسی ایسی کھرل میں ڈالیں جو کہ بالکل نہ گھستا ہو۔ عرق گلاب سہ آتشہ خود ساختہ کھرل کرتے رہیں حتیٰ کہ پوری طرح جذب

ہو جائیں، غالباً ایک ماہ میں تیار ہوگا۔ شیشی میں محفوظ رکھیں۔

**ترکیب استعمال:** ایک رتی کشتہ مذکور علی الصبح مکھن یا بالائی میں رکھ کر کھلایا کریں۔

**فوائد:** نامرد و سست کو اکیس خوراک ہر طرح کافی ہے۔ مقوی دل و دماغ ہے۔ چند روز کا استعمال وہ فوائد دکھاتا ہے کہ انسان حیران رہ جاتا ہے۔ نگاہ کو تیز کرتا ہے۔

## عرق کشید کرنے کی ترکیب

کشتہ سونا میں جو عرق گلاب سرا تشر پڑتا ہے۔ اس کی ترکیب حسب ذیل ہے

**ہوالشافی:** گل سرخ تازہ، برگ و ڈنڈی سے صاف و پاک شدہ ۱۰ سیر لے کر تین حصہ کریں اور ہر حصہ لے کر اس میں تیرہ سیر پانی ملا کر قرع انبیق (بھبکا) میں عرق کشید کریں۔ اندازاً آٹھ بوتل نکلے گا۔ اب دوسرا حصہ پھول لے کر دیگدان میں ڈال کر کشیدہ شدہ عرق ڈال دیں اور پھر عرق کھینچیں۔ اب چھ بوتل برآمد ہوگا۔ علی ہذالقیاس تیسری بار تیسرا حصہ پھول شامل کر کے عرق کشید کریں۔ تین حد چار بوتل عرق برآمد ہوگا۔

## (۲۵) کشتہ طلاء آتشی مقوی بدرجۂ کمال:

**ہوالشافی:** برادہ سونا ۸ ماشہ کر پختہ نہ گھسنے والے کھرل میں ڈال کر آب گل سرخ (ماء الورد) میں کھرل کریں۔ جب ۵ تولہ پانی میں جذب ہو جائے تو

اس کی گولی بنا کر دو کٹھالیوں میں جو خام مٹی سے تیار شدہ ہوں بند کر کے صرف ایک سیر اُپلوں کی آگ دیں سرد ہونے پر نکالیں اور پھر اسی طرح کھرل میں ڈال کر پھر ۵ تولہ پانی جذب کر کے آگ دیں علیٰ ہذا القیاس پورا ایک سیر پانی جذب کر دیں اور ۱۰ آگ دیں۔ لیکن آخری آگ بجائے ایک سیر کے ۵ سیر اُپلوں کی دیں بس لاجواب چیز تیار ہے۔

**ترکیب استعمال:** خوراک ا چاول سے ۲ چاول تک شہد ایک تولہ میں ملا کر چٹایا کریں۔

**فوائد:** مقوی باہ، مقوی اعضائے رئیسہ ہے اور دل و دماغ معدہ و جگر کو از حد طاقت دیتا ہے۔

ماء الورد بنانے کی ترکیب یہ ہے کہ پھول تازہ لے کر کوٹ لیں اور ململ وغیرہ کے رومال میں ڈال کر نچوڑیں جو پانی برآمد ہو۔ بس یہی ماء الورد ہے۔

## سونے کو پانی کی شکل میں بنانے کی واحد ترکیب



## (۲۶) مَاءُ الذَّھَب

سونے کے طبی فائدے اس قدر ہیں کہ جن کا شمار نہیں ہو سکتا خصوصاً دل و دماغ، معدہ، جگر وغیرہ میں طاقت پیدا کرنے کے لیے تو بس اکسیر ہے یہی وجہ ہے کہ سونا کبھی ورقوں کی صورت میں استعمال ہو رہا ہے اور کبھی کشتہ جات کی شکل میں تیار کر کے کھلایا جاتا ہے لیکن یہ صورت بہت اعلیٰ

اور زرد اثر ہے کہ سونے کو پانی کی شکل میں تبدیل کر لیا گیا ہے۔ اس دوا کی سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ حلق کے نیچے اترتے ہی خون میں جذب ہو کر اپنا فعل شروع کر دیتی ہے۔

جسم میں پیدا شدہ کمزوری خواہ وہ کسی وجہ سے ہو اس کے استعمال سے دور ہو جاتی ہے۔ سل دق وغیرہ کے مریضوں کو خاص طور پر مفید ثابت ہوتی ہے۔ یہ دوا ہندوستانی دواخانہ دہلی اور ہمدرد دواخانہ وغیرہ سے بکثرت فروخت ہو رہی ہے۔

**ھوالشافی:** ورق طلاء ۲ ماشہ، نمک کا تیزاب ۲ ماشہ، تیزاب شورہ ۲ ماشہ کسی شیشی میں ڈال کر ملائیں پڑے پڑے کئی دن میں تمام سونا حل ہو جائے گا اب اس میں دس تولہ عرق گلاب ملائیں بس تیار ہے۔

**فوائد:** ضعف اعضائے رئیسہ، مقوی بدن، مقوی باہ ہے۔ ہر قسم کی بدنی کمزوری کو بفضلہٖ دور کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال:** سات بوند سے دس بوند تک ماء اللحم یا عرق گاؤزبان میں ڈال کر پلائیں۔

## ۲۷ کشتہ فولاد خاص:

یہ نسخہ ہم نے دراصل ایک شاہی طبیب کی بیاض میں سے لکھا تھا۔ جو کہ شاہی طبیب ہونے کے علاوہ سنیاسی بھی اعلیٰ درجہ کے تھے۔ یہ وہ نسخہ ہے جس کے استعمال سے پیران ہشتاد سالہ بھی بفضلہٖ از سر نو جوان ہو جاتے ہیں

بعض نامرد اس کی محض پانچ خوراکوں سے مرد بھی ہو گئے ہیں جن اصحاب کو اس
کی صداقت میں شک ہو بغرض تجربہ بنائیں اور شوق سے تجربہ فرمائیں یا دوا خانہ
سلیمانی سے تیار کیا کرا یا منگوا لیں۔

**اجزاء و ترکیب** برادہ فولاد اصلی بیس تولہ۔ سم الفار سفید ایک تولہ۔
کافور ڈیڑھ ماشہ لے کر تینوں کو گھیکوار کے لعاب سے چھ گھنٹہ کامل کھرل کر کے
چھوٹی چھوٹی باریک ٹکیاں بنائیں اور خشک کر لینے کے بعد کوزہ گلی میں گل حکمت
کر کے سوا دو سیر جنگلی اوپلوں کے انگاروں کی آگ دیں اور جب آگ بالکل
سرد ہو جائے تب فولاد مذکور کی ٹکیاں نکالیں اور اس مرتبہ ہڑتال ورقیہ ایک
تولہ اور کافور ڈیڑھ ماشہ ملا کر بدستور اول لعاب گھیکوار کے ہمراہ چھ گھنٹہ کھرل
کر کے چھوٹی چھوٹی ٹکیاں بنائیں اور اچھی طرح خشک کر لیں۔ بعد ازاں کوزہ گل
حکمت شدہ میں ٹکیاں موصوف اچھی طرح بند کر کے سوا دو سیر جنگلی اوپلوں کے
انگاروں میں دمس کی آگ دیں جب بالکل سرد ہو جائے تب کوزہ گلی سے فولاد
کی ٹکیاں نکالیں اور ایک تولہ گندھک آملہ سار اور ڈیڑھ ماشہ کافور ملا کر گھیکوار
کے لعاب کے ہمراہ چھ گھنٹہ کھرل کریں اور پہلے کی طرح چھوٹی چھوٹی ٹکیاں
بنائیں اور جب ٹکیاں بالکل خشک ہو جائیں۔ تب بطریق اول گل حکمت شدہ
کوزہ گلی میں اچھی طرح بند کر کے سوا دو سیر اوپلوں کے انگاروں (دمس)
کی آگ دیں اور آگ بالکل سرد ہو جانے پر فولاد کی ٹکیاں نکالیں اور چوتھی مرتبہ
ٹکیاں مذکور میں سیماب ایک تولہ اور کافور ڈیڑھ ماشہ ملا کر لعاب گھیکوار کے
ہمراہ برابر چھ گھنٹہ کھرل کریں بعد ازاں چھوٹی چھوٹی ٹکیاں خشک کر لیں اور

ایک کوزہ گلی میں جس کو پہلے سے گل حکمت کر لیا ہو ٹکیاں مذکورہ اچھی طرح بند کر کے
سوا دو سیر جنگلی اوپلوں کے انگاروں کی آگ دیں اور سرد ہونے پر نکالیں یہ
ایک دور ختم ہوا۔ اس کے بعد فولاد مذکور میں ایک تولہ سم الفار اور ڈیڑھ ماشہ
کافور ملائیں۔ گھیکوار کے گودے کے ہمراہ چھ گھنٹہ کامل کھرل کر لیں اور پہلے
کی طرح چھوٹی چھوٹی ٹکیاں بنالیں اور بالکل خشک کر لینے کے بعد کوزہ گلی
میں بند کر کے سوا دو سیر اوپلوں کے انگاروں (دس) میں آگ دیں۔ سرد
ہونے پر نکال لیں پھر فولاد مذکور میں ایک تولہ ہڑتال ورقیہ ڈیڑھ ماشہ کافور
لعاب گھیکوار ملا کر چھ گھنٹہ کھرل کریں اور بطریق اول کوزہ گلی میں اچھی طرح
بند کر کے سوا دو سیر جنگلی اوپلوں کے انگاروں کی آگ دیں بعدازاں فولاد
مذکور میں گندھک آملہ سار ایک تولہ اور کافور ڈیڑھ ماشہ ملا کر لعاب گھیکوار
کے ہمراہ چھ گھنٹہ کامل کھرل کر کے ٹکیاں بنائیں اور خشک کر لینے کے بعد بدستور
اول سوا دو سیر اوپلوں کے انگاروں کی بطور دس آگ دیں اور سرد ہونے پر
نکال کر ایک تولہ ہڑتال ورقیہ اور ڈیڑھ ماشہ کافور ملا کر فولاد مذکور گھیکوار
کے ہمراہ چھ گھنٹہ کھرل کرنے کے بعد بہ ترکیب بیان کردہ سوا دو سیر جنگلی اوپلوں
کے انگاروں کی آگ دیں۔ اب دوسرا دور ختم ہوا۔ اور تیسرا دور شروع ہوا یعنی
فولاد مذکور میں ایک تولہ سم الفار سفید اور ڈیڑھ ماشہ کافور ملا کر گھیکوار کے لعاب
کے ہمراہ چھ گھنٹہ کھرل کرنے کے بعد بہ ترکیب بیان کردہ سوا دو سیر
اوپلوں کے انگاروں کی آگ دیں پھر ایک تولہ ہڑتال ورقیہ اور ڈیڑھ ماشہ
کافور ملا کر بطریق مذکور کھرل کریں اور آگ دیں پھر ایک تولہ گندھک آملہ سار

اور ڈیڑھ ماشہ کافور ملائیں اور گھیکوار کے لعاب کے ہمراہ چھ گھنٹہ کھرل کرنے کے بعد سوا دو سیر اوپلوں کی آگ دیں بعد ازاں سیماب ایک تولہ اور ڈیڑھ ماشہ کافور ملا کر لعاب گھیکوار کے ہمراہ چھ گھنٹہ کامل کھرل کرنے کے بعد سوا دو سیر اوپلوں کے انگاروں کی آگ دیں اب یہ تیسرا دور ختم ہوا۔

علیٰ ہٰذا القیاس اسی طرح دس دور پورے کریں کل چالیس آنچ آئیں گی۔ آخری مرتبہ سوا دو سیر کی بجائے تین سیر کی آگ دیں چالیس آنچ پوری ہونے پر کشتہ فولاد کے ہموزن بیر بہوٹی ملا کر کڑاہی آہنی پر نرم آنچ پر رکھیں اور کسی چمچے وغیرہ سے ہلاتے رہیں جب بیر بہوٹی خاکستر ہو جائیں تب پھونکنے یا پنکھے کی ہوا دے کر بیر بہوٹی کی خاکستر جدا کر دیں اور کشتہ مذکورہ کو باریک پیس کر بحفاظت شیشی میں محفوظ رکھیں اور اگر اسے ہفتہ عشرہ نمناک زمین میں دفن کرنے کے بعد استعمال کریں تو مفید ترین ثابت ہوگا۔

**ترکیب استعمال:** چار چاول تک مکھن میں رکھ کر بوقت صبح استعمال کریں۔ غذا دونوں وقت مرغن استعمال کریں دوران استعمال میں دودھ گھی خوب استعمال کریں۔

کھرل جس میں کشتہ مذکورہ تیار کیا جائے سنگ سماق یا کم از کم اور کسی قسم کا کھرل ہو جو گھسنے کا نام بھی نہ جانتا ہو۔

## (۲۸) سُرعتِ انزال کی خاص گولیاں:

**ہوالشافی:** کشتہ سہ دھاتہ پوست کوکنار والا حسب حاجت لے کر اس کو برگد کے دودھ کے ہمراہ تین دن خوب زوردار ہاتھوں سے کھرل کریں چوتھے روز چنے کے برابر گولیاں باندھ کر محفوظ رکھیں بس سرعت انزال کی خاص گولیاں تیار ہیں۔

**ترکیب استعمال:** روزانہ علی الصبح ایک گولی گائے کے مکھن کے ہمراہ نوش فرمالیا کریں۔

**فوائد:** اکیس روز کے متواتر مسلسل باپرہیز استعمال سے نہایت شاندار نتائج پیدا ہوتے ہیں۔ سرعت انزال (جماع کے وقت منی کا بہت جلد خارج ہوجانا) کا مرض مستقل طور پر نیست ونابود ہوجاتا ہے۔ اور قدرتی امساک پیدا ہوجاتا ہے۔ یہ گولیاں محض عیاشی کا سامان نہیں بلکہ جائز قدرتی امساک پیدا کرنے والی بے خطا دوا ہیں بشرطیکہ کشتہ سہ دھاتہ دیسی شامل ہو جس کی ترکیب درج ذیل ہے۔

## (۲۹) کشتہ سہ دھاتہ:

محض جریان منی کو دور کرنے والی دنیا بھر کی مسلمہ دوا

ہر قسم کے جریان کے لیے یہ کشتہ حکمی دوا ہے اس کے استعمال سے

جریان خواہ کتنا ہی پرانا کیوں نہ ہو اکسیر خوراک میں دور ہو جاتا ہے اور اگر چالیس روز باپرہیز استعمال کیا جائے تو عمر بھر اس مرض کے نزدیک آنے کا اندیشہ نہیں رہتا۔ جریان الرحم۔ سیلان الرحم کو بھی بہت مفید ہے۔ علاوہ ازیں ذکاوت حس کو بھی کافی فائدہ مند ہے۔ رفیق اعظم کے ساتھ ہی کشتہ روزانہ استعمال کرایا جاتا ہے۔ اس سے آپ اندازہ لگا سکتے ہیں کہ رفیق اعظم کیسی مفید دوا ہے۔

بحر الشافی: قلعی۔ جست۔ سکہ۔ ہموزن تولہ تولہ لے کر لوہے کی کڑچھی میں پگھلا کر سات بار گھی میں سرد کریں تینوں دھاتیں صاف ہو جائیں گی۔ اب ان سے پانچ گنا پوست کوکنار یعنی بارہ تولہ لے کر باریک پیس کر پاس رکھیں اور قلعی جست سیسہ کو کسی لوہے یا مٹی کے برتن میں ڈال کر چولہے پر رکھیں اور نیچے تیز آگ جلائیں جب تینوں چیزیں پگھل کر پانی کی طرح ہو جائیں تو پوست باریک شدہ کی چٹکی ڈالتے جائیں اور لوہے کی سیخ سے ہلاتے رہیں جب تمام پوست ختم ہو کر ہر سہ دھاتیں خاک ہو جائیں تو گھنٹہ ڈیڑھ گھنٹہ تک بغیر ہلائے آنچ دیتے رہیں۔

پھر اتار کر سرد ہونے پر خاک کو کپڑے میں سے چھان لیں اور کھرل میں ڈال کر چھ گھنٹہ تک ترش دہی میں کھرل کرکے پتلی پتلی سی ٹکیاں بنا کر خشک کرکے کوزہ گلی میں گل حکمت کرکے بیس سیر اوپلوں میں آنچ دیں دوسرے روز پھر بدستور ترش دہی میں چھ گھنٹہ کھرل کرکے اور پھر ٹکیہ بنا کر خشک کرکے اسی طرح آنچ دے لیں اسی طرح کم از کم چار بار آنچ دے لیں اور

پھر دہی میں پیسے بغیر ہی خشک کھرل کر کے ایک اور آنچ دے لیں۔ زرد رنگ کا نہایت خوشنما کشتہ تیار ہو گا۔

## (۳۰) کشتہ شنگرف کی ترکیب:

### جو حب احمر شنگرفی میں شامل کیا جاتا ہے

اجزاء و ترکیب: بھلاوہ۔ شہد۔ روغن زرد۔ مالکنگنی۔ ہر ایک آدھ سیر۔ بھلاوہ اور مالکنگنی کو ذرا کوٹ کر شہد و روغن زرد میں ملا لیں اور اس میں سے نصف حصہ لے کر قلعی دار دیگچی میں ڈال کر اس کے درمیان شنگرف کی دو تولہ کی ڈلی رکھ کر باقی نصف دوا اوپر ڈال کر دیگچی کے منہ پر ڈھکن وغیرہ دے کر آٹے وغیرہ سے خوب اچھی طرح بند کر کے چولہے پر رکھ کر دیگچی کے ڈھکن پر کوئی بھاری چیز پتھر وغیرہ رکھ دیں اور نیچے پورے چار پہر آگ جلائیں۔ دیگچی میں خوب شور و غل ہوتا رہے گا۔ چار پہر کے بعد آگ بند کر کے سرد ہونے پر شنگرف کی ڈلی نکال لیں۔ خود رنگ کشتہ ہو گی۔ باریک پیس کر شیشی میں حفاظت سے رکھ دیں۔

**ترکیب استعمال:** ایک رتی مکھن یا بالائی میں استعمال کریں۔

**فوائد:** یہ کشتہ از حد مقوی باہ۔ مقوی اعضائے رئیسہ و ممسک ہے چہرے کی رنگت کو سرخ بنا دینے والا ہے۔

## (۳۱) حب تریاق معدہ:

ضعف باہ کے مریضوں میں علاوہ دیگر عوارض کے دو شکایتیں قلت اشتہاء قبض عام طور پر پائی جاتی ہیں علاج کے دوران میں اگر ان کا پورا خیال نہ رکھا جاوے تو ادویہ بھی خواہ کتنی ہی مسیحا صفت ہوں خاطر خواہ نتائج نہیں پیدا کر سکتیں بنابریں ہوالداشتہا اور قبض کشا دو نہایت عمدہ معمول مطب نسخے سپرد قلم کیے جاتے ہیں تاکہ فائدہ اٹھائیں۔

ہوالشافی: ایلوا۔ دار چینی۔ مرچ سیاہ۔ زنجبیل۔ فلفل دراز پوست ہلیلہ زرد۔ سہاگہ بریاں۔ ہینگ بریاں۔ شحم حنظل یعنی تمہ کا گودا چوبہ بجی نوشادر۔ نمک سونچر۔ نمک کھر۔ نمک لاہوری۔ نمک سیاہ ہر ایک دو تولہ۔

سب کو چوبیس گھنٹے تیز سرکہ میں اور پھر چوبیس گھنٹے گھیکوار کے پانی میں کھرل کرکے جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنالیں اور سایہ میں خشک کرکے محفوظ رکھیں ایک سے دو گولی صبح اور اس طرح شام۔

**فوائد:** یہ گولیاں معدہ کی تمام امراض بلکہ پیٹ کی بیماریوں کے لیے بھی ایک لاثانی چیز ہیں۔ پیٹ درد۔ بھوک نہ لگنا۔ بدہضمی۔ کھٹی ڈکار آنا۔ عظم الطحال۔ باؤ گولہ۔ بخار۔ قبض وغیرہ کے لیے اکسیر ہیں۔ بھوک بڑھاتی ہیں اور کھائی ہوئی غذا کو جزو بدن بناتی ہے۔

---

## (۳۲) کشائی:

(نہ قے۔ نہ متلی۔ نہ مروڑ بلا تکلیف قبض کو دور کرنے والی گولیاں)

**ھوالشافی:** سقمونیا ولائتی ۲ تولہ۔ تج۔ پپلی۔ مرچ سیاہ ہر ایک تین تین ماشہ لے کر تمام ادویہ کو باریک پیس کر پانی کے ذریعہ جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنا دیں۔

**ترکیب استعمال:** خوراک ایک گولی رات کو سوتے وقت گرم دودھ کے ہمراہ دیں۔

**فوائد:** بلا تکلیف قبض کو دور کرتی ہیں۔ نہایت ہی اکسیر گولیاں ہیں۔

## ضُعفِ باہ کا بیرونی علاج

گذشتہ صفحات میں تقویت باہ کے خوراکی نسخہ جات بیان کیے جا چکے ہیں۔ یہاں بیرونی علاج کا ذکر کیا جاتا ہے۔ کیونکہ مطلوق لوگوں کے لیے بیرونی علاج بہت ہی مفید اور مؤثر ثابت ہوا کرتا ہے۔

## (۳۳) طلاء اکسیر اعظم:

یہ وہ طلاء ہے جس کی تعریف میں بے شمار قلم رطب اللسان ہیں اس سے عضو مخصوص کی ہر قسم کی خرابیاں کوتاہی باریکی آگے سے موٹا ہوتا اور جڑ سے پتلا پن۔ سستی رگوں کا مردہ ہونا وغیرہ چند روز میں دور ہو کر دنوں میں ناامید سے ناامید شخص کراز حد طاقت ہو جاتی ہے بے شمار مرتبہ کا مجرب اور بے خطا طلاء ہے۔

**ھوالشافی:** سم الفار سفید۔ ایک تولہ۔ روغن مالکنگنی دس تولہ۔ شیر مدار تین تولہ پہلے سم الفار اور شیر مدار کو خوب کھرل کریں جب بالکل یکجان ہو کر خشک ہونے کے قریب ہو جائے تو روغن مالکنگنی ڈال کر آٹھ گھنٹے روزانہ کے حساب سے پانچ روز کھرل کریں اور پھر اس مجموعہ کو کسی چینی کے پیالہ میں ڈال کر تیز دھوپ میں رکھ دیں ایک دو روز میں تمام روغن علیحدہ ہو جائے گا۔ ہاں سم الفار اور شیر مدار کو جتنا بھی زیادہ کھرل کیا جائے گا۔ طلاء اتنا ہی لاجواب تیار ہو گا۔ اس کو نہایت احتیاط سے نتھار کر روغن کو تول لیں۔ اور بحساب فی تولہ روغن اکسیر کستوری۔ دو رتی۔ لونگ جائفل جاوتری۔ بیر بہوٹی۔ خراطین۔ خشک پوست۔ بیخ کنیر سفید ہر ایک تین تین رتی لے کر باریک پیس کر ملائیں۔ اور بارہ گھنٹے تک خوب زوردار ہاتھوں سے کھرل کرائیں۔ بس طلائے اکسیر اعظم تیار ہے۔ حفاظت سے شیشی میں رکھیں۔

**ترکیب استعمال:** طلاء مذکور بقدر تین یا چار رتی لے کر انگلی سے عضو مخصوص کے اوپر اور دونوں پہلوؤں پر خوب مالش کریں (لیکن حشفہ یعنی سپاری کے نیچے کی سیون پر نہ لگنے دیں) اور پھر اوپر بھوج پتر یا برگ پان۔ برگ ارنڈ لپیٹ کر اوپر ململ کی پٹی باندھ دیں۔ لیکن عضو مخصوص کو دھوئیں نہیں۔ اسی طرح ہر روز استعمال کرتے رہیں۔ اس سے کسی کو دو چار دن کسی کو آٹھ دس دن کے بعد عضو تناسل پر سرخ سرخ دانہ پت کی طرح نکل آئیں گے جس روز دانے ظاہر ہو جائیں تو اس روز طلاء لگا کر پھر بند کر دیں اور عضو مخصوص پر گھی جلا ہوا بہتر ہو کہ روغن چنبیلی یا روغن بیضہ مرغ لگاتے رہیں۔ چند روز میں یہ دانے معدوم ہو جائیں گے پھر دس بارہ روز کا وقفہ دے کر اسی طرح پھر طلاء لگانا شروع کریں اور دانے نکل آنے پر بند کر کے روغن بیضہ وغیرہ لگاتے رہیں اس سے ان شاء اللہ رگوں کی تمام بیرونی خرابیاں دور ہو جائیں گی۔ نہایت لاجواب طلاء ہے۔

یہی طلاء تیار شدہ دواخانہ سلیمانی جہانیاں ضلع ملتان سے تیار شدہ مل سکتا ہے

**نوٹ:** روغن بیضہ مرغ کی ترکیب کنز المجربات جلد اوّل میں ملاحظہ فرمائیں۔

## (۴۴) خوشبودار مقوی باہ طلاء:

جو کہ عضو کی سختی، درازی اور فربہی میں اضافہ کرتا ہے۔

**ھوالشافی:** روغن سانڈہ خالص ۵ تولہ۔ تازہ بیر بہوٹی ۵ تولہ عطر حنا عمدہ ایک تولہ۔

پہلے کسی عمدہ اور صاف کھرل میں بیر بہوٹی کو دو تین گھنٹہ تک خوب ہی زوردار ہاتھوں سے کھرل کریں۔ تاکہ یہ تیل کی طرح نرم اور ایک جان ہو جائے۔ پھر روغن سانڈہ اور عطر حنا ملاکر پندرہ بیس منٹ تک کھرل کر کے رکھ لیں۔ بس طلاء اکسیری تیار ہے۔

**ترکیب استعمال و فوائد:** رات کو سوتے وقت اس طلاء کی تمام عضو پر مالش کریں۔ فوطوں پر بھی۔ سیون پر بھی۔ سب جگہ مالش کر کے جذب کر دیں۔ اس سے کسی قسم کے زخم یا پھنسی کے ہو جانے کا امکان نہیں ہے یہ طلا عضو کی رگوں میں حرارت پہنچا کر اس میں دوران خون کو تیز کرتا ہے۔ خیزش اور نعوذ میں اضافہ کرتا ہے۔ اور اس کے حیوانی اجزاء مقامی عضو میں جذب ہو کر اس کی غذا بنتے ہیں۔ اس سے عضو کی موٹائی۔ لمبائی میں بھی اضافہ ہوتا ہے۔ جماع کرنے کے وقت سے ایک ماہ پیشتر استعمال کرنا شروع کر دیا جائے۔ تو وقت خاص تک اچھے نتائج پیدا کر دیتا ہے۔ ہمیشہ استعمال کرتے رہنے میں کوئی نقصان نہیں ہے۔

## (۳۵) طلائے شباب آور:

### جو کہ ایک ہی ہفتہ میں عضو کی سستی دور کر دیتا ہے

ھوالشافی: شیر مدار خالص یعنی آک کا دودھ ایک تولہ۔ گائے کا گھی خالص ایک تولہ۔ شہد خالص ایک تولہ۔

کسی چینی کے عمدہ کھرل میں تینوں ادویہ کو لگاتار چار گھنٹے تک خوب زور دار ہاتھوں سے کھرل کریں۔ بس طلائے شباب آور تیار ہے۔

ترکیب استعمال: رات کو سوتے وقت عضو کی پشت کو کسی کھردرے کپڑے سے خوب رگڑیں حتی کہ سرخ ہو جائے۔ پھر یہ طلاء ایک ماشہ کی مقدار میں مالش کریں۔

خیال رہے کہ مالش صرف عضو کی پشت پر کی جائے۔ سیون کو بچا کر پہلوؤں پر بس ہلکی ہلکی مالش کرنی چاہیئے لیکن حشفہ، سیون اور فوطوں پر طلاء نہ لگنے پائے۔ ورنہ پھنسیاں پیدا ہو جائیں گی۔

دوران استعمال میں اگر عضو کی پشت پر باریک پتی سی نکلے تو اسی دن طلاء کا استعمال ترک کر کے گھی گرم کیا ہوا لگائیں۔

ایک دو دن بعد جب پتی سی دب جائے۔ تو پھر طلاء کا استعمال کرنا شروع کر دیں۔ دوران استعمال میں عضو کو سرد پانی سے بچانا چاہیئے۔ طلاء کی مالش رات کو سوتے وقت کریں۔ اور برگ پان باندھ دیں۔

فوائد: ایک ہفتہ کا استعمال بہت عمدہ نتائج پیدا کرے گا۔

## اودھ کے آخری تاجدار نواب واجد علی شاہ کا بیش بہا تحفہ

## (۳۶) ——— طلائے واجد علی

جس کے استعمال سے بلاگا بلر وغیرہ پڑنے کے مردہ رگیں زندہ ہو جاتی ہیں۔

ہوالشافی: چربی ریچھ۔ چربی شیر۔ چھپلی سانڈہ۔ چڑیا کے سر کا مغز۔ تخم حولی ایک تولہ۔ جنگلی کبوتر کی سفید بیٹ ہر ایک ایک تولہ۔

ترکیب تیاری: سب دواؤں کو باریک پیس کر ۱۰ تولہ روغن کنجد میں ملا کر خوب گھوٹیں۔ یہاں تک کہ تمام ادویہ مکھن کی طرح نرم ہو جائیں۔ بس طلاء تیار ہے۔ کسی کھلے منہ کی شیشی میں ڈال کر سنبھال رکھیں۔

ترکیب استعمال: رات کے وقت عضو مخصوص پر خوب اچھی طرح مالش کر کے سو جائیں۔ اس دوا سے بلا تکلیف چند روز میں مردہ سے مردہ رگوں میں جان پڑ جاتی ہے۔



## (۳۷) طلائے بے نظیر:

جو بلا تکلیف فاسد مادہ خارج کر دیتا ہے

ہوالشافی: سیماب ۵ تولہ۔ آب برگ پان سو عدد میں متواتر سحق کریں

یہاں تک کہ سب پانی جذب ہو جائے۔ بعدہ شہد خالص حسب ضرورت لے کر آمیز کریں اور سنبھال رکھیں۔

**ترکیب استعمال:** بوقت ضرورت ململ کی پٹی پر لیپ کر کے عضو مخصوص پر پیٹ کر اوپر سے کچا تاگا باندھ دیں۔

**فوائد:** محرک باہ اعلیٰ درجہ کا ہے۔ پانی بکثرت خارج ہوا کرتا ہے۔ اور لطف یہ کہ آبلہ وغیرہ مطلق نہیں پڑتا۔

# بکس مردمی

## ضُعفِ باہ کا ایک تدریجی و حکمی علاج!

اس ناقابل تردید حقیقت سے کون انکار کر سکتا ہے کہ کسی مرد سے جب اس کی مردانہ قوتوں کا سرمایہ چھن جائے تو اس کی زندگی اجیرن ہو جاتی ہے۔ اور ہر قسم کی آسائشوں کے باوجود اس کے لیے دنیا یاس و نامرادی کا ایک خرابہ بن کر رہ جاتی ہے مردانہ قوت جس جوہر حیات کا دوسرا نام ہے وہ سارے انسانی بدن کے لیے گویا ایک چشمہ کی حیثیت رکھتا ہے۔ اور جب انسانی بدن کا یہ سرچشمہ سوکھ جائے تو دل و دماغ اعصاب و جگر اور دوسرے تمام اعضائے رئیسہ و شریفہ کی کھیتیاں بھی آہستہ آہستہ خشک و ویران ہونے لگتی ہیں۔ تا آنکہ ایک روز اس کا کم نصیب وجود کارگاہ حیات کی ایک از کار رفتہ مشین بن کر رہ جاتا ہے۔

مردانہ قوتوں کا اضمحلال یا بالفاظ دیگر ضعف باہ کا عارضہ ہمارے جدید معاشرہ کے اس بگاڑ کا ایک نتیجہ ہے۔ جس کے شواہد ہر صاحب بصیرت کو آج کے ماحول میں قدم قدم پر ملتے ہیں۔ اس بگاڑ نے ہمارے ہاں کے مرد اصحاب کی ایک کثیر تعداد کو ایک فطری اور صحت مند ازدواجی زندگی اختیار کرنے کے بجائے جنسی بے راہ روی اور جنسی بداعتدالیوں کی طرف مائل کر دیا ہے۔ ادھر فطرت خداوندی نے اس کائنات میں زندگی و بقا کے جو اصول نافذ کر رکھے ہیں۔ ان کی مخالفت کرنے والا مکافات

کے پکڑ سے ہرگز نہیں بچ سکتا۔ چنانچہ جب جنس کے میدان میں فطری اصولوں کی خلاف ورزی کی جاتی ہے، تو اس کی فطری سزا انسان کو ضعف باہ اور پھر اس کے بعد ضعف اعصاب جیسے ہولناک امراض کی صورت میں ملتی ہے اور تب وہ اپنے آپ کو ایک طرح سے زندہ درگور محسوس کرنے لگتا ہے۔

ضعف باہ کے ہولناک گرداب سے خلاصی دلانے کے لیے دواخانہ سلیمانی جہانیاں کے حقیر خادمان خلق نے بھی اپنی ناچیز خدمات پیش کر رکھی ہیں۔ اور ان کوششوں کا ماحصل وہ "بکس مردمی" ہے۔ اس سلسلہ میں دواخانہ کے بانی اور مشہور خادم خلق طبی شخصیت جناب حکیم محمد عبداللہ صاحب نے برسوں کی علمی تحقیقات اور عملی تجربات کے بعد ایک نصاب ادویہ "بکس مردمی" کے نام سے تجویز کیا ہے۔ جو شافی مطلق کے اشارۂ رحمت سے اب تک ہزارہا مریضوں کے لیے مسرت و شفا کا ذریعہ ثابت ہو چکا ہے۔

بکس مردمی کی ترتیب و تجویز کے وقت انگل پچو طریقہ علاج اختیار کرنے کی بجائے، خالص حکیمانہ اصولوں کو مدنظر رکھا گیا ہے۔ اور انہی اصولوں کے مطابق ایک پرحکمت تدریج کے ذریعے ضعف باہ کے مرض اور عوارض کو جسم انسانی سے دور کرنے کی سعی کی گئی ہے۔

اس تدریجی علاج کا اجمالی خاکہ یہ ہے کہ سب سے پہلے جنسی بداعتدالیوں سے خستہ و ماندہ اور بسبب کمزوری حساس اعصاب باہ کو تسکین پہنچا کر ان کی غیر فطری اشتعال پذیری کا خاتمہ کیا جائے۔ اس کے بعد "جوہر حیات" کی دولت کو پانی کی طرح بہانے اور ضائع کرنے والے امراض یعنی جریان اور احتلام سے مریض کو نجات دلائی جائے اور پھر آخر میں ٹکور اور مالش کے ذریعے عضو کی خرابیوں کا بیرونی علاج کیا

جائے۔ اور اس کے ساتھ ساتھ ایک مقوی باہ خوراکی نصاب کے ذریعے مریض کی ضائع شدہ قوت مردمی کی بحالی کا سروسامان کیا جائے۔

فن حکمت کے مسلمہ اصول اور تجربات شاہد ہیں کہ اس تدریج کے بغیر ضعف باہ کا جو بھی علاج کیا جائے گا۔ وہ ناکام ہوگا۔ اعصاب باہ کی ذکاوت حس یعنی غیر فطری اشتعال پذیری کا خاتمہ کیے بغیر جریان و احتلام کے لیے کوئی بھی دوا فائدہ مند نہ ہوگی اور اس طرح جریان و احتلام کا انسداد کیے بغیر کوئی مقوی باہ اور محرک و ممسک دوا اپنا کام نہیں کر سکے گی بلکہ ان عوارض کی موجودگی میں مقوی دواؤں کا استعمال ان عوارض میں زیادتی کا سبب بنے گا۔ اسی سبب سے ہم نے "بکس مردمی" کی ترتیب و تجویز میں مندرجہ حکیمانہ تدریج کو ملحوظ رکھا ہے اور ہمیں درگاہِ حق سے یہ کامل امید ہے کہ "بکس مردمی" کے باپرہیز اور باقاعدہ استعمال کے بعد انشاء اللہ ضعف باہ کے عوارض سے پوری طرح شفا ہو جائے گی۔

اس ہمہ گیر اور ہمہ جہتی نصاب ادویہ کے استعمال سے پہلے مندرجہ ذیل امور کی پابندی ضرور ذہن نشین فرما لی جائے۔

۱۔ چونکہ موسم سرما ہی دراصل بحالی صحت کا بہترین فطری موسم ہوتا ہے۔ لہٰذا بکس مردمی موسم سرما میں استعمال کیا جانا چاہیئے۔ اس کے دو اجزاء (طلائے اکسیر اعظم اور حب احمر شنگرفی) خاص طور پر کسی پسینہ آور یا گرم موسم میں استعمال نہیں کیے جا سکتے۔ ہاں وہ پہاڑی مقامات جہاں کی آب ہوا سال بھر سرد اور مرطوب رہتی ہو وہاں وہ "بکس مردمی" کو ہر موسم میں استعمال کیا جا سکتا ہے۔ تاہم خاص مجبوری کے تحت یہ بکس معتدل اور گرم موسم میں بھی استعمال کیا جا سکتا ہے۔

اس صورت میں متذکرہ دونوں دواؤں کی بجائے اس نصاب میں "طلائے نادر" اور "حب عنبر مشکی" شامل کر دی جاتی ہے۔

۲۔ ضعف مردی کے علاوہ اگر کوئی اور مرض مثلاً آتشک، سوزاک، بواسیر، عظم الطحال وغیرہ لاحق ہو تو پہلے ان امراض کا علاج کرایا جائے۔ جب رب اکرام ان سے شفا عطا فرمائے تو پھر یہ بھی دیکھ لیا جائے کہ ضعف دماغ، ضعف قلب اور ضعف جگر وغیرہ میں سے کوئی مرض شدت کے ساتھ تو نمایاں نہیں ہے اس قسم کے شدید امراض کی موجودگی میں "بکس مردمی" کی دوائیں کو اپنا اثر قائم کرنے میں بہت وقت ہوگی۔

۳۔ بکس مردی کے استعمال سے پہلے تمام قسم کی جنسی بداعتدالیوں (مثلاً جلق، اغلام اور کثرت مباشرت) سے عمر بھر کے لیے توبہ کر لینا ضروری ہے۔ ایسی بداعتدالیوں کی موجودگی میں یا ان کی تکرار کی صورت میں کوئی موثر سے موثر دوا بھی ضعف باہ کا مرض دور نہیں کر سکتی۔

# بکس مردمی کی دوائیں

بکس مردمی میں مندرجہ ذیل دوائیں شامل ہیں۔

۱۔ حبوب ذکاوت حس۔ نسخہ نمبر۱

۲۔ سپیدین نسخہ نمبر۲

۳۔ طلائے اکسیر اعظم نسخہ نمبر ۲۲

۴۔ حب احمر شنگرفی نسخہ ۲۳ یا عنبر مشکی نسخہ نمبر ۲

# بکس مردمی کی ترکیب استعمال

بکس مردمی کے ذریعے ضعف باہ کا علاج تین مراحل پر مشتمل ہوگا۔

**مرحلہ اوّل** ا پہلے مرحلہ پر ذکاوت حس کی شکایت کا دفعیہ ضروری قرار پاتا ہے۔ ذکاوت حس سے مراد وہ فوری جنسی اشتعال ہے جو مریض کو کسی معمولی سی جنسی تحریک سے پیدا ہو جاتا ہے اور پھر بغیر کسی مقصد کے "جوہر حیات" کے ضیاع کا موجب ہوتا ہے۔ یہ جھوٹا اور غیر فطری اشتعال جب تک ختم نہ ہو جریان یا احتلام کارگر نایا مردمی قوت کا پیدا ہونا ممکن نہ ہوگا۔ لہٰذا مرحلہ اوّل کے طور پر "حبوب ذکاوت حس" کا پورا نصاب استعمال کریں۔ اور اس کی ایک گولی صبح نہار منہ اور ایک گولی سہپہر کو نیم گرم دودھ بقدر ہضم یا تازہ پانی کے ساتھ نوش جان فرمائیں۔ اگر ذکاوت حس کی شکایت زیادتی کے ساتھ محسوس ہو رہی ہو تو پھر ذکاوت حس کی تین گولیاں دن استعمال کریں۔ ایک علی الصبح ایک گیارہ بجے دوپہر اور ایک سہپہر کو مندرجہ بالا ترکیب کے ساتھ استعمال کریں۔

اس مرحلہ میں ترشی اور تیل کی بنی ہوئی اشیاء نیز ثقیل غذاؤں سے مکمل پرہیز رکھیں۔ مباشرت وغیرہ بھی نہ کریں۔ اور لطیف اور زود ہضم غذا مثلاً دودھ۔ دلیا بکری کے گوشت کا شوربا۔ چپاتی اور مونگ کی دال وغیرہ کا استعمال رکھیں۔

مرحلہ دوم: ذکاوتِ حس کی شکایت کے خاتمہ کے بعد "بکس مردمی" کے تدریجی علاج کا دوسرا مرحلہ شروع ہو گا۔ اس مرحلہ میں جریان۔ اور احتلام کے ان امراض کا سدباب مطلوب ہے جن کی وجہ سے "جوہرِ حیات" کا خزانہ جسم انسانی میں جمع نہیں ہو پاتا اور ان امراض کے چور دروازوں سے ضائع ہوتا رہتا ہے ایسی صورت میں قوت مردمی کی بحالی کی کوئی سبیل پیدا نہیں ہو سکتی۔ جریان و احتلام کی ان سپید بلاؤں سے خلاصی دلانے کے لیے "سپیدین" کا استعمال ذکاوتِ حس دور ہو جانے کے اگلے ہی روز شروع فرمائیں اور مسلسل دس یوم جاری رکھیں۔ سپیدین کی ایک گولی صبح، ایک دوپہر اور ایک شام کو نیم گرم دودھ کے ساتھ کھایا کریں۔ انشاءاللہ ہفتہ کے اندر اندر جریان اور احتلام سے نجات حاصل ہو جائے گی۔ اس دوران میں بھی پرہیز و غذا کے بارے میں مرحلہ اول والی ہدایات پر عمل فرمائیں۔

ضروری نوٹ: یاد رہے کہ مرحلہ دوم اسی صورت میں شروع ہو گا۔ جب ذکاوتِ حس کی شکایت کا بہت حد تک خاتمہ ہو جائے۔ بصورتِ ذکاوتِ حس کے پورے نصاب کے استعمال کے باوجود اگر یہ شکایت خدانخواستہ زیادہ حد تک باقی رہے۔ تو پھر مرحلہ دوم کا دور شروع کرنے سے پہلے ذکاوتِ حس کی شکایت کے ازالہ کے لیے ہم سے مزید مشورہ حاصل فرمالیں۔ اسی طرح مرحلہ سوم میں داخل ہونے سے پہلے اس امر کا اطمینان کر لینا ضروری ہے کہ جریان و احتلام کا مکمل طور پر خاتمہ ہو چکا ہے ورنہ مقوی دواؤں کے استعمال سے ان امراض میں زیادتی کا احتمال ہو گا۔

مرحلہ سوم: ذکاوتِ حس اور اس کے بعد جریان و احتلام کے مکمل خاتمہ کے فوراً بعد مقوی باہ دواؤں اور عضو کی خرابیوں کی اصلاح کے لیے خارجی و بیرونی

قسم کا علاج شروع کر دینا چاہیے۔ تاکہ "جوہر حیات" کے خزانہ میں اضافہ ہو اور اس کی ترکید کے ذریعے ضعفِ باہ قوتِ باہ میں بدل جائے۔ اس مقصد کے لیے "حب احمر شنگرفی" کا استعمال "سپیدین" کے فوراً بعد شروع کر دیں۔ علی الصبح ایک عدد حب احمر شنگرفی تندرست گائے یا بھینس کے تازہ مکھن بقدر دو تولہ کے ہمراہ لے کر اوپر سے گائے یا بکری یا مجبوری بھینس کا دودھ خالص شہد ملا کر بقدر ہضم نوش فرمائیں۔ سب سے پہلے مکھن کھائیں۔ اس کے بعد "حب احمر شنگرفی" اور پھر دودھ پئیں۔ حب احمر شنگرفی چار یوم مسلسل اسی طرح کے مطابق استعمال کر کے پھر دو دن کے لیے ناغہ کر دیں۔ اور اس کے بعد اسی طریق سے پوری اکیس گولیاں ختم کر دیں۔ اس دوا کے استعمال کے دوران گھی اور دودھ کا خوب استعمال کریں اور تیل کی بنی ہوئی اشیاء نیز ترش اور ثقیل غذاؤں سے پرہیز رکھیں۔

(ب) جس روز حب احمر شنگرفی کا استعمال شروع کریں اسی روز ضعفِ باہ کا بیرونی علاج بھی شروع کر دیں۔ یہ علاج دو اجزاء پر مشتمل ہے۔ ایک تکمید مفید اور دوسرا طلاء اکسیر اعظم۔

تکمید مفیدات کو سوتے وقت استعمال کریں۔ جس کا طریق یہ ہے کہ کپڑا اوڑھ کر ہوا سے محفوظ جگہ پر بیٹھ جائیں اور تکمید مفید کی دونوں پوٹلیاں کسی خشک توے پر عام سادہ طریق سے ہلکی آنچ پر گرم کر کے باری باری سے کنج ران[ل] اور عضو کے پہلوؤں پر سہاتی سہاتی ٹکور کریں۔ حشفہ کو ٹکور اور اس کی حدت سے بچائے رکھیں۔ اسی طرح نیچے

---

[ل] کنج ران سے مراد مثانہ اور اس کے دونوں اطراف کا بالائی حصہ ہے جو دونوں رانوں کے درمیان واقع ہے۔

عضو کی سیون پر بھی ٹکور نہ کریں پوٹمیاں بار بار بدلتے رہیں اور ٹکور کا عمل پندرہ منٹ تک جاری رکھیں۔ ٹکور ختم کر لینے کے بعد طلاء اکسیر اعظم کا استعمال کریں جس کا طریق یہ ہے کہ طلاء اکسیر اعظم ایک رتی لے کر انگلی سے عضو کے اوپر اور پہلوؤں پر خوب مالش کریں لیکن احتیاط کے ساتھ کہ طلاء حشفہ اور نیچے کی سیون پر نہ لگنے پائے۔ مالش کے بعد عضو پر پان یا برگد کا پتہ لپیٹ کر اوپر ململ کی صاف پٹی باندھ دیں۔ اگر کوئی پتہ نہ ملے تو محض ململ کی پٹی بھی کافی رہے گی۔ یہ پٹی اگلی شب اسی وقت کھولیں جب دوبارہ تکمید اور طلاء کا استعمال کرنا ہو۔ اس دوران میں ایک اور احتیاط بھی لازم ہے اور وہ یہ کہ عضو کو پانی سے بالکل بچائے رکھیں۔ البتہ بشکل مجبوری نیم گرم پانی سے طہارت یا غسل کر سکتے ہیں۔

"تکمید مفید" اور طلاء اکسیر اعظم" کا یہ عمل اسی طرح روزانہ جاری رکھیں دو چار دن یا آٹھ دس دن کے استعمال کے بعد عضو پر پت کی مانند سرخ سرخ دانے نکلنا شروع ہو جائیں گے۔ جس روز یہ دانے نمودار ہو جائیں اسی روز تکمید اور طلاء کا استعمال بند کر دیں اور عضو پر روغن بیضہ مرغ یا جلا ہوا گھی لگانا شروع کر دیں چند روز میں یہ دانے ان شاء اللہ معدوم ہو جائیں گے۔ دانے معدوم ہو جانے کے کم از کم ایک ہفتہ بعد پھر تکمید مفید اور طلاء اکسیر اعظم" کا استعمال شروع کر دیں۔ جب دوبارہ دانے نکل آئیں تو پھر مذکورہ دواؤں کا استعمال بند کر کے مذکورہ روغن بیضہ مرغ یا جلا ہوا گھی لگائیں۔ اگر عضو میں کوئی بیرونی خرابی مثلاً لاغری یا کجی وغیرہ کا اثر دوسری مرتبہ کے بعد بھی باقی محسوس ہو تو یہی عمل تیسری مرتبہ فرمائیں ان شاء اللہ تیسری مرتبہ کے استعمال کے بعد عضو کی جملہ خرابیاں دور ہو جائیں گی۔ کسی خاص مجبوری کے تحت جب دو بکس مردمی " کا استعمال

موسم گرما میں مطلوب ہو تو مرحلہ سوم کے لیے "طلائے اکسیر اعظم" کی بجائے "طلائے نادر" اور حب احمر شنگرفی" کی بجائے "حب عنبر مشکی" اکیس عدد شامل نصاب کر دی جاتی ہیں باقی تمام ادویہ وہی رہتی ہیں اور ان میں کوئی تبدیلی نہیں کی جاتی۔ اس ترمیم شدہ حالت میں "بکس مردمی" کے استعمال کی ترکیب میں صرف یہ فرق واقع ہو گا کہ طلائے نادر چونکہ ایک غیر آبلہ انگیز طلا ہے لہٰذا اس کا استعمال مسلسل کیا جائے گا۔ بیچ میں کسی ناغہ کی ضرورت نہ ہوگی۔ باقی ہدایات بدستور ملحوظ رکھی جائیں۔ اسی طرح حب عنبر مشکی بھی مسلسل اکیس یوم تک بحساب ایک گولی روزانہ بوقت صبح نہار منہ ناشتہ سے آدھ گھنٹہ قبل ہمراہ نیم گرم دودھ بقدر ہضم استعمال ہوں گی۔

(ج) ضعف باہ کو تقویت دینے والی دواؤں کے استعمال کے دوران معدہ کا فعل ہضم درست رکھنا بہت ضروری ہے۔ لہٰذا اس مقصد کے لیے "حب تریاق معدہ" کا استعمال ابتدا ہی سے شروع کر دیں اور آخر تک جاری رکھیں۔ حب تریاق معدہ" کا طریق استعمال یہ ہے کہ دونوں وقت کھانا کھانے کے دس پندرہ منٹ بعد دو دو گولیاں تازہ پانی (بقدر ضرورت) سے کھا لیا کریں۔ یہ گولیاں خوراک کو ہضم کرتی اور بھوک بڑھاتی ہیں

(د) معدہ کا فعل ہضم درست رکھنے کے لیے یہ بھی ضروری ہے کہ مریض کو قبض نہ ہونے اگر دوران علاج کبھی محسوس ہو تو اس کے ازالہ کے لیے "کشائی" استعمال فرمائیں جس روز کشائی کا استعمال مطلوب ہو اس روز رات کا کھانا معمول سے ایک گھنٹہ پہلے کھائیں۔ غذا زود ہضم۔ لطیف اور تھوڑی مقدار میں ہو۔ کھانا کھانے کے تین گھنٹہ بعد سوتے وقت "کشائی" کی دو گولیاں نیم گرم دودھ بقدر ہضم کے ساتھ نوش جان فرمائیں صبح اجابت با فراغت ہو جائے گی۔ اور اگر دو گولیوں سے پوری فراغت نہ ہو تو پھر

اگلی مرتبہ تمیں سے چار گولیاں تک استعمال فرمائیں۔ لیکن اتنا خیال رہے کہ کشائی کی آئندہ خوراک کے استعمال میں کم از کم چار دن کا وقفہ ضرور ہونا چاہیئے۔

# بکس مردمی کے استعمال کے دوران عمومی پرہیز

بکس مردمی کے دوران استعمال جن اشیاء اور امور سے پرہیز بالعموم لازم آتا ہے ان کی فہرست درج ذیل ہے۔ مناسب ہوگا کہ اس پرہیز کی پابندی "بکس مردمی" کے استعمال کے بعد بھی ایک مدت تک کی جائے تاکہ اس سے پیدا شدہ مفید اثرات بدپرہیزی کی وجہ سے زائل نہ ہو جائیں۔

۱۔ غذا میں تمام ترش اور تیل کی بنی ہوئی اشیاء سے نیز ثقیل اور ریح پیدا کرنے والی اشیاء مثلاً آلو۔ گوبھی۔ گاجر۔ بھنڈی۔ کریلا۔ گوشت ہر قسم مچھلی۔ چاول۔ مکئی۔ جوار کیلا سخت امرود یا سخت ناشپاتی۔ دال نخود۔ دال ارہر۔ دال ماش وغیرہ وغیرہ سے پرہیز فرمائیں۔

۲۔ غذائی پرہیز کے علاوہ وظیفہ زوجیت بھی بکس مردمی کے استعمال کے ایام میں ادا نہ فرمائیں۔ یہ پرہیز بکس کے اثرات کو قائم و دائم رکھنے میں ممد ثابت ہوگا۔ ان شاء اللہ

۳۔ بکس مردمی کے استعمال کے دوران ان تمام افعال و حرکات سے بچنے کی کوشش فرمائیں جو جنسی تحریک کا موجب ہو سکتی ہیں۔ مثلاً فحش صحبت فحش لٹریچر سینما۔ راگ رنگ کی مجلس اور برے افکار و خیالات۔

یاد رکھیے! یہ بظاہر بے ضرر سی تفریحیں درحقیقت برے دور رس نتائج کی حامل ہیں اور آخر کار بہت ہولناک صورت حال پیدا کر دیتی ہیں۔ رب اکرم ہم سب کو ان سے محفوظ رکھے

# ضمیمہ (الف)

# جدول ترتیب استعمال بکس مردمی

## مجوزہ دواخانہ سلیمانی

| ترتیب مراحل استعمال | نام دوا | مختصر ترکیب استعمال | مدت نصاب |
|---|---|---|---|
| مرحلہ اوّل | حبوب ذکاوت حس | ایک ایک گولی صبح شام نیم گرم دودھ بقدر ہضم یا تازہ پانی کے ساتھ (ذکاوت حس کی زیادتی کی صورت میں مزید ایک گولی دوپہر کو بھی استعمال فرمائیں) ترش اور ثقیل غذاؤں نیز مباشرت سے پرہیز۔ یہ پرہیز بعد میں بھی جاری رکھیں۔ | دس یوم |
| مرحلہ دوم | سپیچین | ایک گولی صبح، ایک دوپہر اور شام کو نیم گرم دودھ بقدر ہضم یا تازہ پانی کے ساتھ۔ | دس یوم |
| مرحلہ سوم | حبِ احمر شنگرفی | علی الصبح نہار منہ گائے یا بھینس کا مکھن بقدر دو تولہ نوش جان فرما کر اس کے بعد حب احمر شنگرفی ایک عدد نیم گرم دودھ کے استعمال کریں۔ حب احمر شنگرفی چار دن اسی طرح استعمال کرنے کے بعد ۱۰ دن کے لیے ناغہ کر دیں۔ اس کے بعد پھر اسی طریق سے اکیس گولیاں ختم کر دیں۔ | بتیس یوم |

مرحلہ سوم

| | | |
|---|---|---|
| تکمید مفید اور طلائے اکسیر اعظم | پمفلٹ بکس مردمی میں مندرجہ ہدایات کے مطابق تکمید مفید کی عضو پر ٹکور اور طلائے اکسیر اعظم کی مالش رات کو سوتے وقت | اوسطاً تیس یوم حسب ہدایت وقفوں کے ساتھ زیادہ سے زیادہ ۲ ماہ |
| حب یاقوت معد | دو دو گولیاں دونوں وقت کھانا کھانے کے بعد ہمراہ آب تازہ بقدر ضرورت۔ | ۲۵ پچیس یوم |
| کشائی | بشرط ضرورت کم از کم چار چار دن کے وقفے کے ساتھ مطابق پرچہ ترکیب استعمال | ۳۰ تیس یوم |

بکس مردمی کے استعمال کے لیے زیادہ پورے تین ماہ کی مدت درکار ہو گی۔

## ضُعف باہ کے لیے مفید اور مُضر دوائیں

**مفید غذائیں:** اخروٹ۔ پستہ۔ چلغوزہ۔ چھوہارہ۔ کھجور۔ تل۔ بادام شیریں مقشر ہر چیز تھوڑی مقدار میں۔ سیب۔ آم۔ انگور۔ کیلا۔ بسوڑھے (جریان و احتلام کے لیے) اچنے کا شوربا۔ پیاز۔ پیٹھا۔ بھنڈی۔ لانبا کدو۔ شلجم اور بھیڑ کا دودھ۔

**مضر غذائیں:** لیموں اور تمام ترش اشیاء، زیادہ ٹھنڈی اشیاء۔

علاوہ ازیں تمام نفسانی محرکات مثلاً فحش خیالات۔ فحش مجالس، فحش لٹریچر اور سینما وغیرہ۔

بکس مردمی کے دوران استعمال مباشرت سے بھی پرہیز رکھیں۔

## ضمیمہ (ب)

# قوتِ باہ کی بازیابی اور دوام کے لیے مفید باتیں

قارئین کی رہنمائی اور سہولت کے لیے ذیل میں ان چند مفید تدابیر اور غذاؤں کا ذکر کیا جاتا ہے جنہیں قدیم و جدید اطباء نے قوت باہ کی بازیابی اور بقاء کے لیے بالعموم مفید بتلایا ہے۔

۱۔ قوت باہ کے دوام کے لیے سرفہرست ہر قسم کی بداعتدالیوں سے پرہیز لازم آتا ہے ان بداعتدالیوں میں جلق، اغلام، کثرت مباشرت اور وہ تمام خلاف وضع فطری عادات اور افعال شامل ہیں جن کے لیے قدرت نے مرد کے اعضائے جنسی کو پیدا نہیں کیا۔ اور ان سے ایک مرد کو اسی طرح بچنا چاہیے جس طرح کوئی آگ سے بچتا ہے۔ فطرت نے انسانی بدن کے ہر عضو کے لیے ایک مخصوص وظیفہ مقرر کیا ہے۔ ظاہر ہے کہ اگر مقررہ وظیفہ فطرت کے علاوہ آپ کسی عضو سے کوئی اور کام لینا چاہیں تو یہ عضو اپنے اصل کام کے لیے بھی ناکارہ ہو کر رہ جائے گا۔

۲۔ کھانا کھانے کے بعد یا بھوک کے عالم میں وظیفۂ زوجیت ادا کرنے سے معدہ اور آنتوں کی کمزوری، مستقل بدہضمی، ضعفِ دماغ اور ضعفِ جگر نیز ذکاوتِ اعصاب جیسے امراض پیدا ہو جاتے ہیں۔ لہٰذا اس نقصان دہ عادات سے کلیتہً پرہیز کرنا چاہیئے۔ مباشرت کے لیے بہترین وقت رات کے ایک تا دو بجے کے درمیان ہوتا

۳۔ قوت کی بحالی اور اضافہ کے لیے اطباء نے زیر ناف بالوں کی جلد جلد صفائی کو بڑی اہمیت دی ہے۔ اس میں یہ حکمت پوشیدہ ہے کہ صفائی کے وقت جلد میں تحریک پیدا ہو کر دوران خون میں اضافہ ہو جاتا ہے۔ دوران خون کی تیزی سے اعضائے جنسی کی تمام خفتہ و مردہ عروق میں پھر سے زندگی کے سوتے جاگ اٹھتے ہیں اور اعصاب باہ میں تقویت پیدا ہو جاتی ہے۔

۴۔ ذکاوت حس، جریان و احتلام اور سرعت کی شکایات کے ازالہ کے لیے عضو تیز ریڑھ کی ہڈی مراکز اعصاب نشیبی پر ہر روز صبح غسل سے پہلے تازہ پانی دھار باندھ کر ڈالیں۔ یہ عمل دو تین منٹ فرمائیں۔ یہ عمل انشاء اللہ اعصاب باہ کی غیر فطری اشتعال پذیری اور کمزوری کو دور کرنے میں بہت مدد دے گا اور اعضائے جنسی کے وظائف میں توازن اور فطری ٹھہراؤ پیدا کرے گا۔

۵۔ عضو پر طلاء کے دوران استعمال ریڑھ کی ہڈی پر رات کو سوتے وقت روغن پستہ یا روغن بادام یا روغن زیتون کی مالش کرائیں۔ اس مالش سے اعصاب باہ کی خفتہ قوتیں بیدار ہو جاتی ہیں اور ان کا ضعف دور ہو جاتا ہے۔

۶۔ ریڑھ کی ہڈی پر مذکورہ مالش کے لیے اگر ایک تولہ روغن سنبل میں دو رتی عنبر کو ہلکی آنچ پر حل کر کے استعمال کیا جائے تو ان شاء اللہ وہ چند فوائد حاصل ہوں گے اور مردہ یا خفتہ اعصاب باہ میں تحریک (TONE) پیدا کرنے کے لیے یہ نسخہ حیرت انگیز نتائج پیدا کرے گا۔

۷۔ غذاؤں میں اطباء نے پیاز کو قوت باہ کے لیے مفید ترین تحفہ بتلایا ہے۔ البتہ اس کا استعمال ہمیشہ بقدر ہضم ہی کرنا چاہیے۔

۸۔ ہر روز نہار منہ خالص شہد نیم گرم دودھ میں اچھی طرح پھینٹ کر پینا بھی ان شاء اللہ قوتِ باہ میں اضافہ کا موجب ہوگا۔ یہ نسخہ جریان و احتلام کا ازالہ ہو چکنے کے بعد مقابلتہً زیادہ کارگر ہوگا۔

۹۔ آخر میں ایک نہایت ضروری امر یہ بھی ذہن نشین کر لیجئے کہ قوتِ باہ اگر جسم میں طبعی اور فطری مقدار میں موجود ہے تو اسے محض "لذت" کے لیے بڑھانے کی کوشش بالآخر بہت ضرر رساں ثابت ہوگی۔ اس ضمن میں خاص طور پر جاہل معالجوں کا تختۂ مشق بننے سے بچنا چاہیئے۔

## احتلام - جریان - سرعت انزال - ضعف باہ
## اور نامردی کے مریضوں کو

# مخلصانہ مشورہ

ہم نے گذشتہ صفحات میں امراض مخصوصہ کا اپنا خاص طریق علاج سپرد قلم کر دیا ہے۔ جس سے امید ہے ہر شخص بآسانی فائدہ اٹھا سکتا ہے۔ تاہم اگر آپ پھر بھی اپنی دوا انتخاب کرنے میں دقت اور الجھن محسوس کرتے ہیں تو آپ اپنے مکمل حالات و کیفیت مرض ہمیں لکھ بھیجیں۔ نہایت مخلصانہ ہمدردانہ۔ دیانتدارانہ اور فنکارانہ مشورہ بالکل مفت عرض کر دیا جائے گا۔ البتہ اپنے مکمل حالات مرض کے ساتھ مندرجہ ذیل سوالات کے جوابات اور یہ کہ دوا پر آپ زیادہ سے زیادہ کتنے روپے خرچ کر سکتے ہیں۔ ضرور تحریر کریں۔

---

## سوالات

۱- کبھی مرض سوزاک یا آتشک تو نہیں ہوا۔

۲- اگر ہوا ہے تو کتنا عرصہ گزرا اب کوئی شکایت ہے یا نہیں؟۔

۳- پیشاب سے پہلے یا بعد میں سفید رطوبت تو خارج نہیں ہوتی اگر ہوتی

ہے تو کتنے عرصہ سے۔؟

۴۔ مشت زنی یا اغلام کی عادت رہی ہے تو کتنے عرصہ تک؟

۵۔ کیا عضو میں کجی لاغری اور کوتاہی ہے۔؟

۶۔ جوش قوت پورے طور پر ہوتا ہے یا کم۔ یا بالکل نہیں ہوتا۔؟

۷۔ مادہ تولید کا قوام رقیق ہے یا غلیظ؟۔

۸۔ احتلام کتنے روز کے بعد ہوتا ہے کوئی صورت دکھائی دیتی ہے یا نہیں۔؟

۹۔ کیا سرعت انزال کی شکایت ہے؟۔

۱۰۔ شادی ہوئے کتنا عرصہ گزرا۔؟

۱۱۔ کوئی اولاد ہے یا نہیں؟۔

۱۲۔ کسی نشیلی چیز کی عادت تو نہیں۔؟

